اس میں غسل صحت فرمایا اسی بنا پر تمام ہندوستان کے مسلمان اس دن کو روز عید سمجھتے اور غسل و اظہار فرح و سرور کرتے ہیں، شرع مطہر میں اس کی اصل ہے یا نہیں؟......اس کے جواب میں ارشاد فرمایا۔

یہ محض بے اصل ہے، (عرفان شریعت، ۲/ ۳۷)

آخری چہار شنبہ کی کوئی اصل نہیں نہ اس دن صحت یابی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا کوئی ثبوت بلکہ مرض اقدس جس میں وفات مبارک ہوئی اس کی ابتدا اسی دن سے بتائی جاتی ہے۔ (احکام شریعت، ۲/ ۴۴)

## پیر سے پردہ :

بہت سے پیر مریدہ عورتوں سے پردہ نہیں کرتے، اس سلسلے میں امام احمد رضا قدس سرہ سے سوال ہوا تو جواب دیا۔

بیشک ہر غیر محرم سے پردہ فرض ہے، جس کا اللہ و رسول نے حکم دیا ہے جَلّ جلالہ و صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ و آلہ وسلم

بیشک پیر مریدہ کا محرم نہیں ہو جاتا نبی علیہ الصلاۃ والسلام سے بڑھ کر امت کا پیر کون ہوگا؟ اگر پیر ہونے سے آدمی محرم ہو جاتا تو چاہیے تھا کہ نبی سے اس کی امت سے کسی عورت کا نکاح نہ ہو سکتا۔ (مسائل سماع، مطبوعہ لاہور، ص ۲۴)

## ضروریاتِ دین کے منکر کا حکم :

فی الواقع جو بدعتی (بدمذہب) ضروریاتِ دین میں سے کسی شئے کا منکر ہو باجماع مسلمین قطعاً کافر ہے اگرچہ کروڑ بار کلمہ پڑھے، پیشانی اس کی سجدے میں ایک ورق ہو جائے بدن اس کا روزوں میں ایک خاکہ رہ جائے، عمر میں ہزار حج کرے لاکھ پہاڑ سونے کے راہ خدا میں دے...... لا واللہ، ہرگز ہرگز کچھ قبول نہیں، جب تک حضور پرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ان تمام ضروری باتوں میں جو وہ اپنے رب کے پاس سے لائے تصدیق نہ کرے،

(اعلام الاعلام بان ہندوستان دار الاسلام، مطبوعہ بریلی ۱۳۴۵ھ، ص ۱۵)

## پیغمبر اور ولی اللہ سے مدد مانگنا :

سوال ہوا کہ خدا کے پیغمبروں اور ولیوں سے مدد چاہنا ان کو مصیبت کے وقت پکارنا جائز ہے یا نہیں تو...... جواب میں ارشاد فرمایا،

"جائز ہے جب کہ انہیں بندۂ خدا اور اس کی بارگاہ میں وسیلہ جانے اور انہیں باذنِ الٰہی



وَالْمُدَبِّرَاتِ اَمْرًا سے مانے اور اعتقاد کرے کہ بے حکم خدا ذرہ نہیں ہل سکتا، اور اللہ عزوجل کے دیے بغیر کوئی ایک حبہ نہیں دے سکتا، ایک حرف نہیں سن سکتا پلک نہیں ہلا سکتا، اور بے شک سب مسلمانوں کا یہی اعتقاد ہے اس کے خلاف کا ان پر گمان محض بدگمانی و حرام ہے، اور ایسے سچے اعتقاد کے ساتھ ندا کرنا بلاشبہہ جائز ہے......

جامع ترمذی شریف وغیرہ کی حدیث میں ہے خود حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک نابینا کو یہ دعا تلقین فرمائی کہ نماز کے بعد یوں کہیں۔

یا محمَّدُ اِنّی اَتوَ جَّهُ بِکَ الیٰ رَبّی فِی حَاجَتی هٰذِهٖ لِیُقْضیٰ لِیْ

یارسول اللہ میں حضور کے وسیلے سے اپنے رب کی طرف اپنی حاجت میں منہ کرتا ہوں تا کہ میری یہ حاجت پوری ہو......اور بعض روایات میں ہے۔

لِتَقْضِیَ لِی یَارسولَ اللّٰهِ تاکہ حضور میری یہ حاجت پوری فرمادیں۔

ان نابینا نے بعد نماز یہ دعا کی فوراً آنکھیں کھل گئیں۔ (احکام شریعت، ۱/ ۱۶)

## قبرِ ولی پر چادر:

بزرگان دین کی قبروں پر چادریں ڈالنے سے متعلق سوال پر تحریر فرمایا۔ کہ عوام کی نگاہوں میں مزارات اولیا کی وقعت پیدا کرنا مقصود ہو تو جائز ہے اس سے ممانعت نہ چاہیے، پھر فرمایا۔

چادروں کے سبز و سرخ ہونے میں بھی کوئی حرج نہیں، بلکہ ریشمی ہونا بھی روا کہ وہ پہننا نہیں، البتہ باجے ناجائز ہیں، اور جب چادر موجود ہو اور وہ ہنوز پرانی یا خراب نہ ہوئی کہ بدلنے کی حاجت ہو تو بیکار چادر چڑھانا فضول ہے، بلکہ جو دام اس میں صرف کریں ولی اللہ کی روح مبارک کو ایصال ثواب کے لیے محتاج کو دیں۔

ہاں جہاں معمول ہو کہ چڑھائی ہوئی چادر جب حاجت سے زائد ہو خدام، مساکین حاجت مند لے لیتے ہیں اور اس نیت سے ڈالے تو مضائقہ نہیں کہ یہ بھی تصدُّق ہو گیا۔

(احکام شریعت، ۱/ ۷۲، کانپور)

## آتش بازی :

آتش بازی جس طرح شادیوں اور شب برات میں رائج ہے بیشک حرام اور پورا جرم ہے کہ اس میں تضیع مال ہے قرآن مجید میں ایسے لوگوں کو شیطان کا بھائی فرمایا۔ قَالَ اللّٰهُ تعالیٰ :

وَلاتُبَذِّرْ تبذِيْراً ○ اِنَّ الْمُبَذِّرِيْنَ كَانُوْا اِخْوانَ الشياطين و كانَ الشَّيطٰنُ لِرَبِّهٖ كَفُوْراً

(ہادی الناس فی رسوم الاعراس، ص۲، وفتاویٰ رضویہ جلد دہم، ص ۷۷)

## انگریزی پڑھنا:

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا کا نظریہ تعلیم یہ تھا کہ دینی عقائد کی ضروری معلومات کے بعد کوئی بھی زبان پڑھی جاسکتی ہے دینی مقاصد کے لیے ہوتو بہتر ہے اور دنیاوی منافع کی غرض سے ہوتو مباح، چنانچہ آپ سے سوال ہوا۔ انگریزی پڑھنا جائز ہے یا نہیں۔ جواباً ارشاد فرمایا،

''ذی علم مسلمان اگر بہ نیت رد نصاریٰ انگریزی پڑھے اجر پائے گا اور دنیا کے لیے صرف زبان سیکھنے یا حساب اقلیدس جغرافیہ جائز علم پڑھنے میں حرج نہیں بشرطے کہ ہمہ تن اس میں مصروف ہوکر اپنے دین وعلم سے غافل نہ ہوجائے ورنہ جو چیز اپنا دین وعلم بقدر فرض سیکھنے میں مانع آئے حرام ہے، اسی طرح وہ کتابیں جن میں نصاریٰ کے عقائد باطلہ مثل انکار وجود آسمان وغیرہ درج ہیں اُن کا پڑھنا بھی روانہیں۔'' (فتاویٰ رضویہ جلد دہم اول، ص ۹۹، مطبوعہ فیصل پور)

اور سوال ہوا ایسی انگریزی پڑھنا جائز ہے یا نہیں اور بعض انگریزی خواں کہتے ہیں مولوی لوگ کیا جانتے ہیں کیا اس لفظ سے علم کی حقارت نہیں ہوئی اگر ایسا کہے تو کافر ہوگا یا نہیں؟......

تو اس کے جواب میں تحریر فرمایا۔

''ایسی انگریزی پڑھنا جس سے عقائد فاسد ہوں اور جس سے علمائے دین کی توہین دل میں آئے انگریزی ہو خواہ کچھ ہو ایسی چیز پڑھنا حرام ہے۔ اور یہ لفظ کہ ''مولوی لوگ کیا جانتے ہیں'' اس سے ضرور علما کی تحقیر نکلتی ہے اور علمائے دین کی تحقیر کفر ہے۔'' (فتاویٰ رضویہ ۶/۲۴، مبارک پور)

اس سلسلے میں مزید تفصیلات کے لیے امام احمد رضا اور رد بدعات ومنکرات از مولانا یٰسٓ اختر مصباحی، ارشادات اعلیٰ حضرت از محمد عبدالمبین نعمانی، تعلیمات اعلیٰ حضرت از مولانا محمد میکائیل ضیائی، خوب و ناخوب از پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد مظہری، فاضل بریلوی اور امور بدعت از سید فاروق القادری، ملاحظہ کریں، میں نے عطر کشید کرنے کی کوشش کی ہے، اور بخوف طوالت بہت سے مباحث کو چھوڑ دیا ہے، ان شاء اللہ تعالیٰ راقم الحروف کی کتاب ارشادات اعلیٰ حضرت حصہ دوم میں جلد ہی دیگر مواد سامنے لانے کی کوشش ہوگی۔

○○○



# کلام رضاؔ میں توحید کی ضیا باریاں

پروفیسر فاروق احمد صدیقی*

توحید خدائے پاک کی یکتائی و بے ہمتائی پر ایمان کامل رکھنے کا نام ہے۔ اس کا ایک اجمالی تعارف اس معروف ومقبول جملے میں ملتا ہے کہ ''اللہ ایک ہے، پاک اور بے عیب ہے، اُس جیسا اور کوئی نہیں، وہ سب سے بڑا بادشاہ ہے۔'' قرآن واحادیث میں توحید باری کے متعلق جتنے بیانات وارشادات ملتے ہیں، اُن سب کا خلاصہ ونچوڑ مرقومہ بالا جملے میں پوری اکملیت کے ساتھ موجود ہے۔ توحید کے تحت خدائے بزرگ و برتر کی ذات وصفات کی بوقلمونی کا بیان ہوتا ہے۔ خدا کی عظمت وکبریائی چونکہ لامحدود ہے اس لئے شاعری میں خدا کی توحید بیان کرنے کے لئے شاعروں کو لامحدود فضا ملتی ہے۔ اب یہ اُن کے شاعرانہ ذوق وظرف پر منحصر ہے کہ وہ کس حد تک صفاتِ خداوندی اور تجلّیاتِ ربانی کے کیفِ مشاہدہ یا تخیل کو اظہار کی حدوں میں سمیٹ سکتے ہیں۔ وہ ذات جو کسی کے مثل نہیں، اور کوئی شئے اس کے مثل، جو عرش پر مستوی ہے، مگر عرش کو اس کی جستجو ہے، اور جو کائنات کے ذرّے ذرّے میں پنہاں اور مستور ہے، اور جو ماورائے احساس وادراک ہے اور پھر بھی حبل الورید سے اقرب ہے، اس کے بیان کو محسوسات کے دائرے میں لانا بڑے زورِ تخیل اور بلند حوصلگی کا تقاضا رکھتا ہے۔ ہاں اس کے اسمائے صفات کی بدولت کچھ بات بن سکتی ہے، اور یہی کوشش ہمارے شاعروں کے یہاں ملتی ہے، اور حضرت رضاؔ چونکہ امام الشعرا ہیں، اس لئے ان کے یہاں یہ کوشش پوری تکمیلی شان کے ساتھ بروئے کار آئی ہے۔ اُن کے ایک عربی قصیدہ کے یہ ابتدائی اشعار ملاحظہ ہوں، جن میں توحید کی عظمت وجلالت کا بڑا کیف آگیں بیان ملتا ہے۔

اَلْحَمْدُ لِلْمُتَوَحِّدِ بِجَلَالِهِ الْمُتَفَرِّدِ
وَصَلَوَاتُهُ دُوْمًا عَلٰى خَيْرِ الْأَنَامِ مُحَمَّدِ

(تمام تعریفیں خدائے یکتا کے لئے ہیں جو اپنے جلال میں یگانہ وتنہا ہے اور اُس کی رحمت بے پایاں حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوتی رہے جو تمام خلائق میں سب سے افضل واعلیٰ ہیں)

معتبر روایات کے مطابق جامعہ ازہر کے عالموں اور ادیبوں نے جب ان اشعار کو سنا تو حیرت واستعجات کا عالم ان کی نگاہوں کے سامنے پھر گیا، اور یہ تبصرہ کیا کہ ایک غیر عرب کا ایسا مرصّع کلام کہنا بڑے کمال کی بات ہے۔

جہاں تک حضرت رضؔا کے اردو کلام میں توحید کی ضیاباریوں کا تعلق ہے تو اس میں شک نہیں کہ حضرت رضؔا کے نعتیہ مجموعہ ''حدائق بخشش'' کے دونوں حصوں کے آغاز میں روایتی طور پر کوئی حمد نہیں ملتی ہے، مگر اس کا ہرگز یہ مطلب نہیں کہ کلام رضؔا توحید کی ضیاباریوں سے محروم ہے۔ ایک سطحی نظر والا ہی ایسا سوچ سکتا ہے۔ آیت پاک " من یطع الرسولَ فقد اطاع اللّٰہ " کے مطابق جب رسول کی اطاعت، خدا ہی کی اطاعت ہے تو اس کا صاف منطقی نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ رسول کی مدح وثنا بالواسطہ طور پر خدائے عزوجل ہی کی حمد وثنا ہے۔ اور یہ بھی اک مسلّمہ حقیقت ہے کہ مخلوق کی تعریف سے خالق کی تعریف ہی مقصود ومتصور ہوتی ہے۔ اس لئے یہ کہنے میں کوئی حرج نہیں کہ حدائق بخشش کے دونوں حصے ( تیسرا حصہ میرے پیش نظر نہیں ہے ) نعتِ رسول کے ساتھ ساتھ توحید الٰہی کے جلووں سے بھی معمور ومستنیر ہیں، اور ایسا ہونا ہی تھا کیونکہ خود بقول حضرت رضؔا ؎

ذکرِ خدا جو اُن سے جُدا چاہو نجدیو
واللہ ذِکر حق نہیں، کُنجی سقر کی ہے

چنانچہ حدائق بخشش کے دوسرے حصے کے آخر میں ایک مستقل حمد ہے، جس میں توحید باری کے ساتھ ساتھ نعتِ رسول کے بھی حسین جلوے نظر آتے ہیں، یا یہ کہیں کہ یہ ایک ایسی نعتِ رسول ہے جس میں توحید کی کہکشاں بھی نورافشاں نظر آتی ہے۔ یہ بیک وقت حمد بھی ہے اور نعت بھی۔ اس طرح حمد ونعت کو ہم رنگ وہم آہنگ کر کے پیش کرنے کی سعی مشکور صرف اور صرف حضرت رضؔا ہی نے کی ہے صرف ایک شعر ملاحظہ ہو ؎

وہی رب ہے جس نے تجھ کو ہمہ تن کرم بنایا
ہمیں بھیک مانگنے کو ترا آستاں بتایا
تجھے حمد ہے خدایا

کلام رضؔا میں توحید کی ضیاباریوں سے متعلق تمام اشعار کو زیر بحث لانا طول مبحث کا باعث ہوگا، اس لئے یہاں صرف چند منتخب اور نمائندہ اشعار کے حوالے سے ہی گفتگو ہوگی۔



ارباب علم ودانش کے نزدیک سمندر کو کوزہ میں سمونا اور کوزہ کو سمندر کی وسعت عطا کرنا، دونوں اعلیٰ درجہ کا فنکارانہ عمل ہے۔ اِس تناظر میں دیکھئے تو حضرت رضؔا نے اپنے ایک مصرع میں سمندر کو کوزہ میں بند کر دینے کی فنکاری کا ثبوت فراہم کیا ہے۔ یہاں بظاہر خدائے پاک کی صرف ایک ہی صفت کا بیان ہوا ہے، مگر اس میں جہانِ معنی پوشیدہ ہے۔ اختصار میں جامعیت، تہداری اور طرح داری کے حُسن کے ساتھ ساتھ اس کو فنی خوش سلیقگی کے ساتھ برتنے کا پیارا اور انوکھا انداز ملاحظہ ہو ؎

مُژدہ باد اے عاصیو ، شافع شہِ ابرار ہے ۔۔۔ تہنیت اے مجرمو ، ذاتِ خدا غفار ہے

داد دیجئے کس ایمانی جوش وجذبے اور فخر وطرب کے ساتھ حضرت رضؔا نے خدائے پاک کی صفت غفاری کا بیان کیا ہے۔ خود تو فرطِ مسرّت سے سرشار ہیں ہی، تمام مجرموں کو بھی مبارکباد دے رہے ہیں کہ جب ہمارا رب کریم، غفار ہے تو پھر آخرت کی ہولنا کیوں سے ڈرنا کیا ہے۔ وہ خدائے بندہ پرور ضرور ہمارے گناہوں کو بخش دے گا۔ اِسی مضمون کا ایک اور شعر کلام رضؔا میں ملتا ہے ملاحظہ ہو ؎

کیوں رضؔا کُڑھتے ہو ، ہنتے اُٹھو ۔۔۔ جب وہ غفار ہے کیا ہونا ہے

یہاں بھی خدائے ارحم الراحمین کی شانِ غفاری پر مچلنے اور اترانے کا انداز بہت ہی نشاط افزا اور طمانیت بخش ہے۔ دوسرے مصرع میں ''کیا ہونا ہے'' کا ٹکڑا غضب کا ہے۔ بار بار پڑھئے اور حظ اُٹھایئے، اور رحمتِ خداوندی کے بیکراں سمندر میں بالکل بے فکری اور بے نیازی کے ساتھ شناوری کیجئے۔

رب تعالیٰ کی ایک صفت اس کا ستار ہونا بھی ہے، جس طرح وہ غفار الذّنوب ہے، ستارالعیوب بھی ہے۔ ہم رات دن معاصی کا ارتکاب کرتے رہتے ہیں اور وہ ان پر پردے ڈالتا رہتا ہے۔ حضرت رضا فرماتے ہیں کہ اے رب کریم جس طرح دنیا میں تو نے ہمارے جُرموں کی طرف سے چشم پوشی کی ہے، آخرت میں بھی ہمارے نامۂ اعمال کو پردۂ خفا ہی میں رکھنا، ورنہ تیرا یہ عبد ضعیف کہیں کا نہیں رہے گا۔ کس جذبۂ عبودیت اور انکسار کے ساتھ وہ بارگاہ ایزدی میں استغاثہ کرتے ہیں، ملاحظہ ہو ؎

اپنی ستاری کا یارب واسطہ
ہُوں نہ رسوا، برسرِ بازار ہم

یہاں ''بازار'' سے مراد بازار قیامت ہے، جہاں اولین وآخرین کا مجمع ہوگا وہاں کی خجالت وپشیمانی کتنی عبرتناک ہوگی، بس اس کا تصور ہی کیا جا سکتا ہے۔ اُسی سے بچنے کے لئے حضرت رضا، بارگاہِ ستارالعیوب میں فریاد کناں ہیں۔

اور اب وہ شعر دیکھئے جس میں خدائے ذوالجلال کی صفت قہاری کا بیان ہوا ہے۔ یہ امر محتاج وضاحت نہیں کہ ہمارا رب جہاں رؤف ہے، رحیم ہے، ستار ہے، غفار ہے، وہاں قہار و جبار بھی ہے۔ اس کا تصور کر کے ہی ایک حساس آدمی لرزہ براندام ہو جاتا ہے۔ چنانچہ حضرت رضا بھی رب تعالیٰ کی صفت قہاری کا بیان کرتے ہوئے لرزاں و ترساں نظر آتے ہیں۔ ایک بندۂ مومن کی شان یہی ہے کہ جہاں وہ ارحم الراحمین کی رحمتوں پر مچلے، وہیں اس کے قہر و غضب سے بھی ڈرتا رہے، اور جو شخص جس قدر خدائے پاک کا محبوب و مقرب ہوتا ہے اتنا ہی اُس سے ڈرتا بھی ہے حضرت رضا کے مقبول بارگاہ ہونے میں کیا شبہ ہے۔ مگر ان کے جذبۂ عبودیت کو تو یہ کہنا ہی تھا کہ۔

خدائے قہار ہے غضب پر، کھلے ہیں بدکاریوں کے دفتر
بچالو آکر شفیع محشر، تمہارا بندہ عذاب میں ہے

یعنی کل عرصات قیامت میں خدائے قہار کے غیظ و غضب سے بچنے کی صرف ایک صورت ہے اور وہ یہ کہ شافع محشر صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت ہمیں حاصل ہو جائے۔ (آمین)

حضرت رضا کو خدائے رؤف و رحیم کی رحمتوں پر کس قدر بھروسہ ہے اس کا احساس و اندازہ درج ذیل شعر سے بھی ہوگا۔

تو ہی بندوں پہ کرتا ہے لُطف و عطا، ہے تجھی پہ بھروسا تجھی سے دعا
مجھے جلوۂ پاک رسول دکھا، تجھے اپنے ہی عز و علا کی قسم

میں نہیں سمجھتا کہ توحید باری کا اس سے عمدہ اور ایمان افروز بیان اور کیا ہو سکتا ہے۔ حضرت رضا، حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کا شوقِ فراواں رکھتے ہیں، لیکن اس کی توفیق اپنے معبود برحق ہی سے چاہتے ہیں اور یہی توحید کامل ہے۔

توحید الٰہی کا مظہر ایک اور اہم اور نمایندہ شعر ملاحظہ ہو، حضرت رضا فرماتے ہیں۔

محمد مظہر کامل ہے، حق کی شان عزت کا
نظر آتا ہے، اس کثرت میں کچھ انداز وحدت کا

بہت ہی بلند اور استادانہ شعر ہے۔ دوسرے مصرع میں کثرت اور وحدت کا لفظ صنعت تضاد کا لطف دیتا ہے، اس میں کوئی دو رائیں نہیں کہ حضور خواجۂ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم صفاتِ خداوندی کے مظہر اتم ہیں، اور صفات خداوندی کی نہ کوئی حد ہے نہ شمار۔ وہ ایک ایسی کثرت ہے جس



کا ادراک و احاطہ نہیں کیا جا سکتا۔ اس نعت کے شعر میں توحید کی بوقلمونی کا ایسا عمدہ اور پاکیزہ بیان ملتا ہے جو حضرت رضا کے خامہ زرنگار ہی سے متوقع ہو سکتا ہے۔

اور اب آخر میں حضرت رضا کی ایک مشہور نعت کے درج ذیل تین اشعار نقل کئے جاتے ہیں، جن میں توحید کی ضیاباریاں ہم دوشِ ثریا نظر آتی ہیں بلکہ اس سے بھی بلند و ارفع مقام پر دکھائی دیتی ہیں، ان اشعار کے منصۂ شہود پر آنے کا ایک خاص ہی منظر ہے وہ یہ کہ بیسویں صدی کے اوائل میں پیدا شدہ ایک بدبخت جماعت نے امکانِ کذب باری تعالیٰ کا عقیدۂ باطلہ گڑھا اور اپنی تحریر و تصنیف کے ذریعہ اس کو پھیلایا اس پر علمائے حق نے اس ضال و مضل گروہ کے اکابرین کی شرعی گرفت کی مگر وہ " ختم اللّٰه علی قلو بهم و علی سمعهم و علی ابصار هم غشاوة " کے نمونہ کامل بن کر بیہودہ تاویلیں کرتے رہے اور قبول حق سے صاف انکار کر دیا۔ اس پر خدا و رسول کے محب صادق حضرت رضا بریلوی کی غیرت توحید حرکت میں آگئی اور آپ نے ناموس الٰہی کے دفاع میں یہ ایمان افروز اشعار کہے۔

مگر خدا پہ جو دھبہ دروغ کا تھوپا — یہ کس لعیں کی غلامی کا داغ لے کے چلے
وقوع کذب کے معنی درست اور قدوس — ہیے کی پھوٹے، عجب سبز باغ لے کے چلے
جہاں میں کوئی بھی کافر سا کافر ایسا ہے — کہ اپنے رب پہ سفاہت کا داغ لے کے چلے

ان اشعار کی تشریح کی ضرورت نہیں، یہ خود زبان حال سے اپنا تعارف کرا رہے ہیں۔ دنیا میں ایک سے ایک گمراہ فرقہ پیدا ہوا مگر کسی نے اپنے رب اور معبود کو عیبی نہیں قرار دیا۔ یہ ہمارے ملک ہندوستان جنت نشان میں ''دیو کے بندوں'' کا تفرد اور امتیاز خاص ہے کہ اس نے اللہ ایک ہے پاک اور بے عیب ہے، کے عقیدۂ حقہ پر خط بطلان کھینچ دیا۔ اور توحید کی امانت کو اللہ کے سادہ لوح بندوں کے سینوں سے نکال کر ان کو ایمانی اعتبار سے مفلس و قلاش بنا دیا۔ اور لطف یہ کہ خود توحید کے تنہا اجارہ دار بھی بنے رہے۔ غالباً ایسوں ہی کے لئے کہا جائے گا کہ۔

کعبہ کس منہ سے جاؤگے غالب — شرم تم کو مگر نہیں آتی

سطور بالا میں کلام رضا میں توحید کی ضیاباریوں سے متعلق محض چند جھلکیاں دکھلائی گئی ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ مجھے اعتراف ہے کہ موضوع کا حق ادا نہیں ہو سکا ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ راقم الحروف پھر اس موضوع پر مزید غور و خوض کرے گا۔ السعی منی والا تمام من اللّٰه

غائبانہ نماز جنازہ پر

# امام احمد رضا کا ایک تحقیقی فتویٰ

## جو غیر مقلدوں کے ضعیف حدیثوں پر عمل کی نشاندہی بھی کرتا ہے

شکیل احمد سبحانی*

حنفی مسلک سے وابستہ مسلمانوں کی ہر دور میں دنیا بھر میں کثرت رہی ہے یہی وجہ ہے کہ غائبانہ نماز جنازہ کو کبھی فروغ حاصل نہ ہوسکا۔ ہمارے مسلک میں غائبانہ نماز جنازہ جائز نہیں، جبکہ امام شافعی اور امام احمد بن حنبل نے مشروط طور پر اس کی اجازت دی ہے۔ جو لوگ تقلید کے انکار کے سبب اسے جائز مانتے ہیں ان میں اکثر و بیشتر اس مسئلے کی پورے طور پر واقفیت نہیں رکھتے۔ لیکن اس دعوے سے کبھی وہ پیچھے بھی نہیں ہٹتے کہ قرآن وسنت کے دنیا جہان میں بس وہی عالم وعامل ہیں۔

رفع یدین، آمین بالجہر جیسے مسائل میں احناف کے ذریعے بیان کردہ حدیثوں کو ضعیف اور ناقابلِ اعتبار ٹھہرانے والے ان حضرات کا حال دوسرے مسائل واعتقادات میں قابلِ رحم نظر آتا ہے۔ کچھ مسائل میں بخاری ومسلم سے کم پر راضی نہیں ہونے والے یہی لوگ اکثر مسائل میں ایسی ایسی حدیثوں کو حرزِ جاں بنائے ہوئے ہیں۔ جنہیں ائمۂ حدیث نے کہیں سند کے اعتبار سے کمزور بتایا تو کہیں راویوں کے متعلق سخت جرح فرماتے ہوئے اسے ضعیف قرار دیا۔

غائبانہ نماز جنازہ کے جس عنوان پر یہاں گفتگو ہونے جارہی ہے اُس کا مطالعہ خود یہ ثابت کردے گا کہ اس مسئلہ میں حنفی مسلک کے مضبوط اور ناقابلِ تردید دلائل وشواہد کے آگے تقلید کے منکروں کے مسلک ومذہب کا کیا حال ہے۔ حنفی، شافعی، مالکی اور حنبلی مسلک سے وابستہ مسلمانوں کے لیے تو اتنا ہی بہت کچھ ہے جو تحقیق کے بعد علمائے دین نے ارشاد فرمادیا۔ ایک عام مسلمان کو اس سے زیادہ کی ضرورت نہ کل تھی اور نہ آئندہ کبھی ہوگی کتنا سیدھا سا یہ راستہ ہے۔ لیکن پھر بھی کچھ لوگ اس سے فائدہ حاصل نہیں کرتے۔ نئی نئی راہوں کی تلاش میں سرگرداں ہیں۔ امامِ اعظم اور امام شافعی جیسے محترم ومعظم ومقبول ومشہور علمائے دین پر بے اعتمادی کا اظہار کرکے بارہویں، تیرہویں اور چودہویں صدی کے علما پر انحصار کو تقلید کے سوا اور کون سا نام دیا جاسکتا ہے اسے وہی جانیں جو کیا کہتے



ہیں خود بھی نہیں جانتے، جو کیا کرتے ہیں خود بھی نہیں سمجھتے۔

غائبانہ نماز جنازہ کے متعلق حنفی مسلک کو ہم اعلیٰ حضرت امام احمد رضا محدث بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے ایک فتوے کی مدد سے سمجھنے کی کوشش کریں گے۔ جسے مولانا عبدالرحیم صاحب مدراسی کے استفتاء کے جواب میں آپ نے ۱۳۳۶ھ میں " **الھادی الحاجب عن جنازۃ الغائب** " کے عنوان سے تحریر فرمایا۔ یہ فتویٰ تین سوالوں کے جوابات پر مشتمل ہے۔ جس کا پہلا سوال یہ ہے کہ اولیائے میت کے ساتھ جب نمازِ جنازہ پڑھی جاچکی تو پھر حنفی مذہب میں اس کا دوبارہ ادا کرنا کیسا ہے؟ دوسرا یہ کہ غائبانہ نماز جنازہ پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟ اور تیسرا سوال یہ ہے کہ اگر شافعی مذہب امام ہو تو اس کی اقتداء میں حنفیوں کے لیے یہ دونوں امر جائز ہوجائیں گے یا نہیں؟

اعلیٰ حضرت نے ۴۴ر صفحات پر مشتمل اپنے جواب میں شروح وفتاویٰ کی ۸۶ر کتابوں سے دوسوتیس عبارات نقل فرمائی ہیں۔ ایک مسئلہ کے اثبات میں دلائل وبراہین کی اس کثرت سے اہلِ علم بہ آسانی یہ سمجھ سکتے ہیں کہ دنیا جہان میں ہر جگہ کیوں امام احمد رضا کے نام کی شمع جلتی دکھائی دیتی ہے۔

غائبانہ نماز جنازہ پر تفصیلی گفتگو سے پہلے مناسب ہے کہ تینوں سوالوں کے جوابات کو مختصر طور پر درج کردیا جائے تاکہ تشنگی کا احساس نہ ہو۔ پہلے سوال کے جواب میں گیارہ صورتوں کو بیان کرتے ہوئے امام احمد رضا نے فرمایا کہ اولیائے میت کی اجازت یا شرکت سے جب میت کی نماز جنازہ پڑھی جاچکی تو دوبارہ اس کا پڑھنا جائز نہیں۔ دوسرے سوال کے جواب میں آپ نے غائبانہ نماز جنازہ کو ناجائز قرار دیا جبکہ تیسرے سوال کے جواب میں آپ نے واضح کیا کہ تکرار نماز اور غائبانہ نماز جب دونوں ہمارے مسلک میں ناجائز ہیں تو امام کا شافعی المذہب ہونا اس ناجائز کو ہمارے لیے جائز نہیں کرسکتا۔

نماز جنازہ کی صحت اور شرائط سے امام احمد رضا نے غائبانہ نماز جنازہ کی بحث کا آغاز کیا ہے۔ بائیس (۲۲) کتب وشروح وفتاویٰ سے آپ نے ثابت فرمایا کہ جنازہ کا نمازی کے سامنے حاضر ہونا نماز جنازہ کی شرائط سے ہے۔ اسی کے ساتھ یہ بھی واضح کردیا کہ میت کے کسی عضو پر حنفی مسلک میں نماز پڑھنا جائز نہیں جبکہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ غائبانہ نماز جنازہ اور عضو پر نماز کی ادائیگی کے قائل ہیں۔ اسی طرح امام شافعی کے نزدیک شہید کی نماز جنازہ نہیں برخلاف اس کے حنفی مسلک میں شہید کے لیے بھی نماز پڑھی جائے گی۔

احادیث کریمہ کے حوالے سے آپ نے بتایا کہ حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نماز جنازۂ مسلمین کا حد درجہ اہتمام کیا کرتے تھے۔ اگر کسی وقت رات کی اندھیری یا دوپہر کی گرمی یا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے آرام فرمانے کے سبب صحابہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو مطلع کیے بغیر میت کو دفن کردیا تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کو تلقین فرمائی کہ ایسا نہ کیا کرو۔ ایک موقع پر حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ: ''ایسا نہ کرو مجھے اپنے جنازوں میں بلالیا کرو'' دوسری حدیث میں ارشاد ہوا: ''ایسا نہ کرو جب میں تم میں تشریف فرما ہوں ہرگز کوئی میت نہ مرے جس کی اطلاع مجھے نہ دو کہ اس پر میری نماز موجب رحمت ہے۔'' اک مقام پر اور ارشاد فرمایا کہ: ''بے شک یہ قبریں اپنے ساکنوں پر تاریکی سے بھری ہوئی ہیں اور بے شک میں انہیں اپنی نماز سے روشن کر دیتا ہوں۔''

حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کریمہ بیان کرنے کے بعد امام احمد رضا فرماتے ہیں کہ: ''بایں ہمہ حالانکہ زمانۂ اقدس میں صدہا صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم نے دوسرے مواضع میں وفات پائی کبھی کسی حدیث صحیح صریح سے ثابت نہیں کہ حضور نے غائبانہ ان کے جنازہ کی نماز پڑھی۔ کیا وہ محتاج رحمت نہ تھے...... حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا عام طور پر ان کی نماز جنازہ نہ پڑھنا ہی دلیلِ روشن وواضح ہے کہ جنازہ غائب پر نماز ناممکن تھی ورنہ ضرور پڑھتے''

آپ کا کہنا ہے کہ دوسرے شہر کی میت پر صلوٰۃ کا ذکر صرف تین مواقعوں میں روایت کیا جاتا ہے (۱) واقعۂ نجاشی (۲) واقعۂ معاویہ لیثی اور (۳) واقعۂ امرائے موتہ۔ لیکن ان تینوں ہی واقعات کا جنازہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ظاہر کر دیا گیا تھا تو یہ نمازیں غائب پر نہ ہوئیں بلکہ حاضر پر ہوئیں۔ یہاں آپ نے یہ تصریح بھی فرمادی کہ واقعۂ معاویہ لیثی اور واقعۂ امرائے موتہ کی سند صحیح نہیں۔ اس جگہ جو عالمانہ بحث امام احمد رضا نے فرمائی ہے ملاحظہ ہو۔ فرماتے ہیں:

''اگر فرض ہی کرلیجئے کہ ان تینوں ہی واقعوں میں نماز پڑھی تو باوصف حضور کے اس اہتمام عظیم وموفور اور تمام اموات کے اس حاجت شدیدۂ رحمت ونور قبور کے صدہا پر کیوں نہ پڑھی؟ وہ بھی محتاج حضور وحاجت مند رحمت ونور اور حضور ان پر بھی رؤف ورحیم تھے۔ نماز سب پر فرض عین نہ ہونا اس اہتمام عظیم کا جواب نہ ہوگا۔ نہ تمام اموات کی ایسی حاجت شدیدہ کا علاج، حالانکہ حریصٌ عَلَیْکُم ان کی شان ہے۔ دو ایک کی دستگیری فرمانا اور صدہا کو چھوڑنا کب ان کے کرم کے شایاں ہے؟ ان حالات واشارات کے ملاحظہ سے عام طور پر ترک اور صرف دو ایک بار وقوع خود ہی



بتادے گا کہ وہاں کوئی خصوصیت خاصہ تھی جس کا حکم عام نہیں ہوسکتا۔ حکم عام وہی عدم جواز ہے جس کی بنا پر عام احتراز ہے۔

اب واقعۂ بیر معونہ ہی دیکھیے۔ مدینہ طیبہ کے ستر جگر پاروں، محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خاص پیاروں، اجلہ علمائے صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو کفار نے دغا سے شہید کردیا۔ مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ان کا سخت وشدید غم والم ہوا ایک مہینہ کامل، خاص نماز کے اندر کفار ناہنجار پر لعنت فرماتے رہے مگر ہرگز منقول نہیں کہ ان پیارے محبوبوں پر نماز پڑھی ہو۔

آخر ایں ترک وبایں مرتبہ بے چیزے نیست۔

اہلِ انصاف کے نزدیک کلام تو اسی قدر سے تمام ہوا مگر ہم ان وقائع ثلاثہ کا بھی باذنہٖ تعالیٰ تصفیہ کریں۔''

واقعۂ اوّل: (۱) بادشاہِ حبشہ حضرت اصحمہ رضی اللہ عنہ نے جب حبشہ میں انتقال کیا۔ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ طیبہ میں صحابہ کو خبر دی اور فرمایا تمہارا بھائی مرگیا۔ اُٹھو اس پر نماز پڑھو۔ پھر حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہوئے صحابہ نے پیچھے صفیں باندھیں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے چار تکبیریں کہیں۔ صحابہ کو یہی ظن تھا کہ ان کا جنازہ حضور کے سامنے ہے۔ (صحیح ابن حبان)

(۲) صحیح ابوعوانہ میں صحابہ کے اعتقاد کو ان لفظوں میں بیان کیا گیا ہے۔ ''ہم نے حضور کے پیچھے نماز پڑھی اور ہم یہی اعتقاد کرتے تھے کہ جنازہ ہمارے آگے موجود ہے۔''

(۳) مذکورہ دونوں روایات صحیح عاضد قوی ہونے پر جہاں امام احمد رضا نے بحث کی ہے۔ وہیں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کی ایک اور روایت بھی نقل فرمائی جس کے الفاظ یہ ہیں: ''نجاشی کا جنازہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ظاہر کردیا گیا تھا۔ حضور نے اسے دیکھا اور اس پر نماز پڑھی۔'' آپ نے یہاں یہ بھی واضح کیا کہ اس جواب کو شافع المذہب امام احمد قسطلانی نے مواہب شریفہ میں نقل بھی کیا اور اسے مقرر بھی رکھا۔

(۴) واقعۂ نجاشی پر آپ نے ایک روایت ایسی بھی نقل فرمائی جس میں کہا گیا کہ نجاشی کا انتقال دارالکفر میں ہوا تھا وہاں ان پر نماز نہیں ہوئی تھی لہٰذا حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے یہاں پڑھی اسی بنا پر امام ابوداؤد نے اپنی سنن میں اس حدیث کے لیے خصوصی باب وضع کیا۔

(۵) آپ نے یہاں ایک اور شافع المذہب عالم دین ابوسلیمان خطابی کے حوالے سے یہ بات نقل

فرمائی ہے کہ ان کے نزدیک غائبانہ نماز جنازہ صرف اس صورتِ خاص کے ساتھ ہے کہ میت کا انتقال کسی ایسی جگہ پر ہو جہاں کسی نے اس کے جنازہ کی نماز نہ پڑھی ہو۔

(۶) واقعۂ نجاشی کے متعلق آپ نے یہ بھی بیان کیا ہے کہ بعض لوگوں کو نجاشی رضی اللہ عنہ کے اسلام میں شبہہ تھا یہاں تک کہ بعض نے کہا حبشہ کے ایک کافر پر نماز پڑھی۔ روایت طبرانی میں ہے کہ اس کا قائل ایک منافق تھا۔ اس طرح شبہات کو دفع کرنے اور نجاشی رضی اللہ عنہ کے اسلام کی اشاعت کے لیے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس نماز کا اہتمام فرمایا۔

اہل حدیث مسلک کے نامور عالم صدیق حسن خاں بھوپالی کا تعاقب بھی امام احمد رضا نے کیا جنہوں نے عون الباری میں حدیث نجاشی کی نسبت کہا کہ: ''اس سے ثابت ہوا کہ غائب پر نماز جائز ہے اگر چہ جنازہ غیر جہت قبلہ ہو اور نمازی قبلہ رُو ہوں۔'' آپ نے بھوپالی صاحب پر جو تنقید کی ملاحظہ ہو۔ فرماتے ہیں:

''یہ اس مدعی اجتہاد کی کورانہ تقلید اور اس کے ادعا پر مثبت جہلِ شدید ہے۔ نجاشی کا جنازہ حبشہ میں تھا اور حبشہ مدینہ طیبہ سے جانب جنوب ہے اور مدینہ طیبہ کا قبلہ جنوب ہی کو ہے جنازہ غیر جہت قبلہ میں کب تھا؟ ...... تو ان مجتہد صاحب کا جہل قابل تماشہ ہے جن کو سمت قبلہ تک نہیں معلوم، پھر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ان کے جنازے پر نماز ان کی غیر سمت پر پڑھنے کا ادعا دوسرا جہل ہے۔ حدیث میں تصریح ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جانب حبشہ نماز پڑھی۔''

**واقعۂ دوّم:** معاویہ بن معاویہ مزنی رضی اللہ عنہ نے مدینہ طیبہ میں انتقال کیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تبوک میں ان پر نماز پڑھی۔ حنفی مسلک سے اختلاف رکھنے والوں کی یہ دوسری دلیل ہے حالانکہ اس روایت کو بکثرت محدثین نے ضعیف قرار دیا ہے۔ امام احمد رضا نے اس حدیث کے ضعیف ہونے پر پندرہ سے زائد ائمۂ حدیث کے حوالے نقل کیے اور پھر اس کے بعد یہ فرض کر کے اپنی بحث کو آگے بڑھایا ہے کہ یہ حدیث اگر ضعیف نہ رہے تب بھی غائبانہ نماز جنازہ کی دلیل نہیں بن سکتی اس لیے کہ خود اس حدیث میں یہ صراحت موجود ہے کہ جنازہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پیش نظر انور کر دیا گیا تھا تو یہ نماز جنازہ بھی حاضر پر ہوئی نہ کہ غائب پر۔ اس دعوے کے ثبوت میں آپ نے مختلف کتب احادیث کا حوالہ دیا۔

(۱) طبرانی کے حوالے سے آپ نے ایک حدیث نقل کی جس میں ابوامامہ رضی اللہ عنہ کے الفاظ یہ



ہیں: ''جبرئیل امین علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حاضر ہو کر عرض کی۔ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، معاویہ بن معاویہ مزنی نے مدینہ طیبہ میں انتقال کیا۔ کیا حضور چاہتے ہیں کہ میں حضور کے لیے زمین لپیٹ دوں؟ تا کہ حضور ان پر نماز پڑھیں ...... فرمایا، ہاں ...... جبرئیل نے اپنا پر زمین پر مارا۔ جنازہ حضور کے سامنے ہو گیا۔ اس وقت حضور نے اس پر نماز پڑھی اور فرشتوں کی دو صفیں حضور کے پیچھے تھیں۔ اور ہر صف میں ستر ہزار فرشتے تھے۔

(۲) ابو حاکم کے یہاں حدیث کے الفاظ یہ ہیں: ''جبرئیل نے اپنا داہنا پر پہاڑوں پر رکھا۔ وہ جھک گئے بایاں زمینوں پر رکھا تو وہ پست ہو گئیں۔ یہاں تک کہ مکہ مدینہ ہم کو نظر آنے لگے۔ اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور جبرئیل اور ملائکہ علیہم السلام نے ان پر نماز پڑھی۔

(۳) حدیث انس بطریق محبوب کے لفظ یہ ہیں: ''جبرئیل نے عرض کی۔ کیا حضور اس پر نماز پڑھنا چاہتے ہیں؟ فرمایا...... ہاں ...... پس جبرئیل نے زمین پر اپنا پر مارا تو کوئی پیڑ اور ٹیلہ نہ رہا جو پست نہ ہو گیا اور ان کا جنازہ حضور کے سامنے بلند کیا گیا یہاں تک کہ پیشِ نظر اقدس ہو گیا تو حضور نے اس پر نماز پڑھی۔

(۴) بطریق علاء میں اس طرح ہے: ''حضور ان پر نماز پڑھنی چاہیں تو میں زمین سمیٹ دوں۔ فرمایا...... ہاں ...... پس حضور نے ان پر نماز پڑھی۔

ان روایات کو نقل کرنے کے بعد آپ فرماتے ہیں:

''اقول: بلکہ طرز کلام مشیر ہے کہ نماز پڑھنے کے لیے جنازہ سامنے ہونے کی حاجت سمجھی گئی۔ جب تو جبرئیل نے عرض کی کہ حضور نماز پڑھنا چاہیں تو میں زمین لپیٹ دوں تا کہ حضور نماز پڑھیں۔''

تقلید کا انکار کرنے والے مشہور عالم شوکانی صاحب کی گرفت بھی امام احمد رضا نے اس موقع پر کی ہے۔ آپ بیان فرماتے ہیں: ''وہابیہ کے امام شوکانی نے نیل الاوطار میں عجیب تماشا کیا ہے۔ اولاً استیعاب سے نقل کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے معاویہ لیثی پر نماز پڑھی۔ پھر کہا استیعاب میں اس قصہ کا مثل معاویہ بن مقرن کے حق میں ابوامامہ سے روایت کیا۔ پھر کہا نیز اس کا مثل انس سے ترجمہ معاویہ بن معاویہ مزنی میں روایت کیا اس میں یہ وہم دلاتا ہے کہ گویا یہ تین صحابی جُدا جُدا ہیں جن پر نماز غائب مروی ہے حالانکہ یہ محض جہل یا تجاہل ہے وہ ایک ہی صحابی ہیں، معاویہ نام، جن کے نسب و نسبت میں راویوں سے اضطراب واقع ہوا۔ کسی نے لیثی، کسی نے معاویہ بن

معاویہ، کسی نے معاویہ بن مقرن کہا"......

**واقعۂ سوم :** واقدی نے مغازی میں عاصم بن عمر بن قتادہ اور عبداللہ بن ابوبکر سے روایت کی کہ جب موتہ میں لڑائی شروع ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم منبر پر تشریف فرما ہوئے اور اللہ عزوجل نے حضور کے لیے پردے اٹھادیے کہ ملک شام اور وہ معرکہ حضور دیکھ رہے تھے اتنے میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ زید بن حارثہ نے نشان اٹھایا اور لڑتا رہا۔ یہاں تک کہ شہید ہوا۔ حضور نے انہیں اپنی صلوٰۃ ودعا سے مشرف فرمایا۔ اور صحابہ کو ارشاد ہوا کہ اس کے لیے استغفار کرو۔ بیشک وہ دوڑتا ہوا جنت میں داخل ہوا۔ اور اس میں جہاں چاہے اپنے پروں سے اڑتا پھرتا ہے۔

اس حدیث کو نقل کرنے کے بعد امام احمد رضا نے اس کی سند اور مذکورہ واقعہ پر مفصل بحث فرمائی ہے جس سے کچھ کا ذکر یہاں کیا جاتا ہے۔

(۱) اس حدیث کے راوی واقدی کے متعلق آپ کہتے ہیں کہ محدثین کہاں واقدی کو مانتے ہیں یہاں تک کہ ذہبی نے تو ان کے متروک ہونے پر اجماع کا دعویٰ کیا ہے۔

(۲) اسی طرح آپ فرماتے ہیں کہ جب خود اس روایت میں صاف تصریح ہے کہ پردے اٹھادیے گئے تھے اور معرکہ حضور کے پیش نظر تھا تو معرکہ یا میت کے غائب ہونے کا سوال کہاں؟۔

(۳) اس کے بعد آپ کہتے ہیں کہ یہاں حدیث میں جو لفظ صلوٰۃ ہے اس پر کیا دلیل ہے کہ یہاں صلوٰۃ کو نماز کے معنی دیے جائیں۔ آپ کا کہنا ہے کہ یہاں صلوٰۃ کا استعمال درود کے طور پر کیا گیا ہے۔ بصورتِ دیگر پھر بتانا ہوگا کہ نماز کب ادا ہوئی۔

(۴) آپ فرماتے ہیں کہ حدیث میں جب یہ صاف موجود ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم منبر اقدس پر جلوہ افروز تو ماننا ہوگا کہ چہرۂ انور صحابہ کی جانب اور پشت مبارک قبلہ کو تھی اسی طرح حدیث میں نماز کے لیے منبر پاک سے اترنے اور نماز ادا کرنے کا بھی جب کوئی ذکر نہیں تو تسلیم کرنا ہوگا کہ یہاں صلوٰۃ سے مراد درود ہی ہے۔

(۵) آخر میں آپ فرماتے ہیں کہ یہ دونوں شہدائے معرکہ ہیں غائبانہ نماز جنازہ کے قائلین کے نزدیک شہداء پر نماز جنازہ نہیں تو فریقین کے اجماع کے لیے یہ ماننا لازم ہوگا کہ اس حدیث میں جو لفظ صلوٰۃ وارد ہے اس سے مراد نماز نہیں درود ہی ہے۔

